آه و تفسير التاوه ان يقول اوه كذافي التاتار خانية

ترجمہ: اگر کسی نے نماز میں آہ کی یا اوہ کہا یا بکاء مرتفع (بلند آواز) سے رویا جس کی وجہ سے حروف حاصل ہوں پس اگر یہ حالت جنت یا دوزخ کی یاد کی وجہ سے ہو تو نماز صحیح اور کامل ہے اور اگر یہ حالت دنیاوی درد یا مصیبت کی وجہ سے ہو تو پھر نماز فاسد ہے۔ اگر گناہوں کی کثرت کی وجہ سے اوہ کیا تو بھی نماز فاسد نہیں ہوئی۔ انین کا مطلب یہ ہے کہ آہ آہ کریں اور تاوہ کا مطلب یہ ہے کہ اوہ کریں۔ (فتاوی تاتارخانیہ میں بھی اسی طرح مذکور ہے) (فتاوی عالمگیری: ج: 1: ص: 100)

﴿فتاوی بزازیہ علی حاشیہ عالمگیری پر عبارت اس طرح ہے کہ

'وان ارتفع صوته فحصل به حروف ان كان من ذكر الجنة او النار لم تفسد صلوة وان كان من وجع او مصيبة تفسد صلوة '

ترجمہ: اگر نماز میں آواز مرتفع ہوگئی اور اس سے حروف حاصل ہوں تو اگر جنت یا دوزخ کی یاد کی وجہ سے ہے تو نماز فاسد نہیں ہوتی اور اگر دنیاوی درد یا مصیبت کی وجہ سے روئے تو پھر نماز فاسد ہو جائے گی۔ (فتاوی بزازیہ علی حاشیہ عالمگیری: ج: 1: ص: 136)

﴿علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ جو بغداد کے مشہور قاضی و مفتی تھے نماز میں وجد کے متعلق یوں فرماتے ہیں کہ

واجيب بانها غير اختيارية مع وجود العقل و الشعور وهى كالعطاس والسعال و من هذا لا ينتقض الوضوء بل لا تبطل الصلاة.

ترجمہ:۔ میں منکرین وجد کو جواب دیتا ہوں کہ نماز میں وجد یا آہ، اوہ، اف، اف کرنا یہ حالات غیر اختیاریہ ہیں۔ عقل اور شعور کے ساتھ اس کی مثال کھانسی یا چھینک کی طرح ہے، جو ایک غیر اختیاری فعل ہے اس وجہ سے نہ نماز فاسد ہوتی ہے اور نہ وضو ٹوٹتا ہے۔ (تفسیر روح المعانی: ص 86 ج 3 حصہ 9)

﴿فتاوی امجدیہ میں مولانا امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ

ذکر جنت و نار پر اگر گریہ طاری ہوا اور آہ اف وغیرہ الفاظ زبان سے نکل گئے تو نماز فاسد نہ ہوگی اور اگر ایک دو قدم ایسی حالت میں آگے یا پیچھے ہٹ گیا جب بھی حرج نہیں۔ (درمختار میں ہے) لالذ كر جنة

او نار (ردالمحتار میں ہے) لان الانین ونحوه اذا کان بذکر هما صار کانه قال اللهم انی اسئلک الجنة واعوذ بک من النار ولو صرح به لا تفسد صلوته (فتاوی امجدیہ: ج:1: ص: 181 مکتبہ رضویہ کراچی)

حضرت علامہ مفتی فیض احمد اویسی صاحب فرماتے ہیں کہ

کتب فقہ منیۃ المصلی، قدوری، کنز الدقائق، درمختار اور فتاوی عالمگیری، قاضی خان میں باختلاف یہ عبارت موجود ہے جسکا خلاصہ یہ ہے کہ جنت کے شوق اور دوزخ کے خوف سے نماز میں رونا اور آہ کرنا مفسد نماز نہیں، بلکہ اگر مقتدی کو امام کی قرأت اچھی معلوم ہوئی اور رو کر کہے، کیوں نہیں یا ہاں یا البتہ تو بھی نماز فاسد نہیں ہوگی یہ سب عبارتیں ظہور الصفات اور تحقیق الوجد میں واضح ہیں جو چاہے دیکھ کر تسلی کر لے جن کے مطالعہ کے بعد ممکن نہیں کہ کوئی با انصاف انسان انکار (Disclaim) کر سکے۔ (وجد صوفیاء: ص 54)

مولوی اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں کہ

جنت اور دوزخ کی یاد سے اگر آہ یا اف وغیرہ بھی منہ سے نکل جاوے تب بھی نماز فاسد نہیں ہوتی۔

(امداد الفتاوی: ج: 1: ص: 278 دار العلوم کراچی)

مولوی ظفر احمد عثانی صاحب ایک سوال کے جواب میں فرماتے ہیں کہ

اگر بے اختیار حرکات صادر ہوتی ہیں جن کو صوفیاء کی اصطلاح میں وجد، حال اور غلبہ کہتے ہیں۔ تو چیخنے اور چلانے یا قہقہہ لگانے سے نماز فاسد نہ ہوگی۔ بشرطیکہ قبلہ سے سینہ نہ پھرے اور امام کی قرأت سے متاثر ہونے سے بھی نماز نہیں ٹوٹتی۔ (امداد الاحکام: ج 1: ص 461)

☆ فقہی مسئلے سے بھی یہ بات ثابت ہوئی کہ یہ احوال وجد میں سے ایک قسم ہے۔ جو وارد ہوتے ہیں بلکہ یہ زیادہ خشوع و خضوع پر دلالت کرتے ہیں۔ مگر نماز میں جان بوجھ کر کوئی بھی کلمات زبان پر نہ لائے جائیں لیکن اگر بلا اختیار کلمات زبان پر آجائیں تو نماز میں کوئی فرق نہیں آئے گا یعنی ہو جائے گی۔



## وجد واقعات کی روشنی میں

﴾علامہ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نقل فرماتے ہیں کہ
ایک دن موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کے سامنے ایک حکایت بیان فرمارہے تھے کہ اس دوران ایک شخص پر وجد طاری ہوا اور اس نے چیخ ماری تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس شخص کو ڈانٹا اسی وقت وحی نازل ہوئی کہ اے موسیٰ اس شخص نے میری محبت میں چیخ ماری آپ کو کیونکر انکار ہے۔ (انوار القدسیہ: ج: 1: ص: 185)
☆معلوم ہوا کہ وجد حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں بھی ہوا کرتا تھا۔
﴾حضرت داؤد علیہ السلام کی مجلس میں دوران ذکر و تبلیغ بہت سے اشخاص دنیا سے رخصت ہو جایا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ خود بھی حضرت داؤد علیہ السلام بے ہوش ہو گئے تھے اور حاضرین مجلس سے چار سو اشخاص کے جنازے اٹھے۔ (الاحیاء: ج: 2 ص: 68 عوارف المعارف: ص: 111)
﴾ابوالحسن دراج رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ
حضرت ابوبکر شبلی، حضرت ابوالحسن ثوری، حضرت سمعون المحب، حضرت سعدون المجنون رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اور انکی طرح اور دیگر اولیاء اللہ جیسے حضرت امام یافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بعض علماء کے اقوال نقل کئے ہیں اور علامہ عبدالغنی نابلسی رحمۃ اللہ علیہ حضرت ابوبکر شبلی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں نقل کرتے ہیں کہ
ترجمہ:۔ حضرت ابوبکر شبلی رحمۃ اللہ علیہ کھڑے تھے اور وجد آپ پر طاری تھا اور کپڑے پھاڑ رہے تھے اور کہہ رہے تھے۔ میں نے تیرے عشق میں اپنے کپڑے پھاڑ لئے اور میرا مقصد کپڑے پھاڑنا نہ تھا۔ میرا ارادہ یہ تھا کہ میں اپنے دل کو پھاڑ لوں مگر میرا ہاتھ گریبان سے ٹکرا گیا اگر دل میرے ہاتھ میں آ جاتا تو یہ پھٹ جانے کا زیادہ مستحق تھا۔ (الحدیقہ: ج: 2 ص 524)
﴾شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ﴿متوفی 1052ھ﴾ فرماتے ہیں کہ
حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب وعظ کیلئے کرسی پر تشریف فرما ہوتے تو تقریر مختلف علوم پر ہوتی تھی۔ حاضرین حضرت شیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عظمت اور ہیبت کی وجہ سے خاموش بیٹھے رہتے۔ اچانک آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے مضی القال و عطفنا بالحال یعنی قال ختم ہوا اور اب ہم حال

کی طرف آتے ہیں۔ اس جملے کیساتھ ہی حاضرین پر وجد طاری ہوجاتا کچھ رونے لگتے بعض کپڑے پھاڑنا شروع کردیتے اور بعض بے ہوش ہو کر جان دے دیتے۔ آپ کی محفل سے اکثر بہت سارے جنازے اٹھتے تھے۔ (اخبار الاخیار: ص 37، سیف المقلدین علی اعناق المنکرین ص 537)

ایک مرتبہ تو امام جوزی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی آپ کی مجلس میں وجد کیا اور اپنے کپڑے بھی پھاڑ دیئے تھے۔

﴿ حضرت ابو وقاق رحمۃ اللہ علیہ کی توجہات سے بعض لوگوں کا وجد میں وصال پا نا بھی مروی ہے۔

﴿ خواجہ ہاشم کشمیری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی برکات احمدیہ میں ایسے واقعات درج کئے ہیں مثلاً حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کے احوال میں ہے کہ ان کی خدمت میں ایک صاحب خواجہ بربان حاضر ہوئے جو پہلے کسی دوسرے سلسلے میں نسبت اور اجازت حاصل کر چکے تھے وہ تصور شیخ کی نگہداشت سے اس قدر جذب سے مغلوب ہوئے کہ بڑھاپے کے باوجود قریب قریب دوہاتھ اوپر اچھلتے تھے اور خود کو دیوار اور درخت پر مارتے تھے اور کسی طرح قابو میں نہیں آتے تھے۔

﴿ حضرت امام یافعی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 768ھ﴾ ایک واقعہ نقل فرماتے ہیں کہ

ایک بزرگ چند فقراء کے ساتھ کہیں گئے ان میں ایک قوال بھی تھا اور ایک صاحب حال فقیر بھی تھا جو بار بار قوال کو کچھ نہ کچھ سنانے کا کہتا رہتا تھا۔ جب قوال کوئی کلام سناتا تو اس فقیر کو حال آجاتا تو اس بزرگ نے اس فقیر کی سرزنش کی کہ آخر یہ کیسا وجد ہے۔ اس پر وہ فقیر چپ رہا۔ بزرگ فرماتے ہیں کہ کچھ دیر بعد میں نے مڑ کر دیکھا تو وہ فقیر ہوا میں رقص کر رہا تھا۔ میں اس کی طرف دوڑ کر گیا تا کہ اس سے معافی مانگوں، مگر وہ میری نگاہوں سے اوجھل ہو گیا اور اس کے نہ ملنے کا اب تک مجھے افسوس ہے۔ (بزم اولیاء: ص 319 مکتبہ زاویہ لاہور)

﴿ آپ مزید ایک واقعہ نقل (Narrate) فرماتے ہیں کہ

شیخ کبیر محمد بن ابوبکر رحمۃ اللہ علیہ بھی سماع اور وجد کے قائل تھے۔ بعض فقہا آپ پر اعتراض کرتے تھے۔ ایک دن عین سماع کی حالت میں آپ نے ایک فقیہ سے فرمایا کہ اوپر دیکھ جب انھوں نے سر اٹھایا تو ہوا میں فرشتے رقص کرتے ہوئے نظر آئے (بزم اولیاء: ص 323 مکتبہ زاویہ لاہور)

﴿امام ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 774ھ﴾ فرماتے ہیں کہ سلطان صلاح الدین ایوبی کے بہنوئی شاہ ابوسعید المظفر جب میلاد مناتے اور میلاد کی تقریبات میں سے ایک محفل سماع بھی ہوتی تھی۔ جس میں وہ صوفیاء کے ساتھ وجد کرتے تھے۔ (البدایہ والنہایہ ج9، اقتباس تقریر طاہر القادری صاحب)

☆ طاہر القادری صاحب کے وجد اور رقص کے موضوع پر اردو اور انگریزی میں کئی بیانات موجود ہیں۔

﴿مفسر قرآن حضرت شیخ فخر الدین علی بن حسین المشہور واعظ کاشفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ مشہور و معروف ماہر علم نحو و منطق حضرت سید میر شریف جرجانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ایک مرتبہ حضرت خواجہ نظام الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس میں تشریف فرما تھے کہ آپ پر وجد کی کیفیت طاری ہو گئی اس عالم میں آپ کے سر سے دستار بھی گر پڑی۔ کافی دیر بعد جب سنبھلے اور آپ سے دریافت کیا گیا تو فرمایا بڑے عرصہ سے یہ میرے دل کی خواہش تھی کہ کاش مجھے ایک ساعت ہی ایسی میسر آجائے جس میں میری لوح مدرکہ (عقل وخرد) سے علمی نقوش (مختلف علوم عقلیہ کے خیالات) مٹ جائیں تو بہتر ہے۔ الحمد للہ آج مجھے وہ مطلوب ساعت میسر آ گئی اور مجھے غیر معمولی لذت (Pleasure) وسرور حاصل ہوا۔ (رشحات: ص: 82)

## ولی کے غائبانہ کلام سے وجد

﴿حضرت شاہ عبدالقدوس گنگوہی چشتی رحمۃ اللہ علیہ ﴿جو کہ امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ کے والد شیخ عبدالاحد رحمۃ اللہ علیہ کے مرشد گرامی شیخ رکن الدین کے مرشد تھے﴾ جن کے متعلق یہ مشہور ہے کہ آپ کو مطلق آواز یہاں تک کہ چکی کے پیسنے کی آواز پر بھی وجد ہو جاتا تھا (کسانکہ این پرتی کنند با آواز دولاب مستی کنند)

یہ حضرت ایک بار رتھانیسر (ایک جگہ کا نام) تشریف لے گئے جہاں ان کے ایک جولاہا (کپڑے بنانے والے) مرید بھی رہتے تھے اور فقہی مسائل کے سلسلہ میں حضرت مولانا جلال الدین صاحب کی طرف رجوع کرتے تھے یعنی ان کے شاگرد تھے ایک مرتبہ مولانا موصوف نے فقیر صاحب مذکور کو فرمایا تمہارے ناچو (ناچنے والے) پیر صاحب بھی تو آئے ہیں ان کو میرا سلام کہنا (اس سے ان کا مقصود شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کثرت وجد پر تنقید کرنا تھا) گو مولانا صاحب کے یہ کلمات ان کو شاق گزرے لیکن صبر کیا اور چلے آئے موقع مناسبت سے یہ بات حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو بھی بتادی شاہ صاحب نے سن کر

مسکرائے اور فرمایا اگر آئندہ میرے متعلق یہ کلمات (ناچو پیر) دہرائے تو ان کو کہنا وہ ناچتے بھی ہیں اور نچاتے بھی ہیں۔ چنانچہ دوسری بار جب فقیر صاحب کے سامنے مولانا صاحب نے مذکورہ کلمات دہرائے تو انہوں نے فوراً کہہ دیا کہ وہ ناچتے بھی ہیں اور نچاتے بھی ہیں یہ الفاظ سنتے ہی مولانا صاحب کی حالت دگر گوں (عجیب) ہوگئی۔ حالت وجد کا غلبہ ہوگیا اور کھڑے ہو کر ناچنے لگے یہاں تک کہ مسام سے خون رسنے لگا۔ بالآخر یہی مولانا جلال الدین حضرت شاہ صاحب عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ کے مرید و خلیفہ بنے۔ یہ کیا تھا، ایک اللہ والے کے غائبانہ کلام کا اثر و کمال (الظاہر ص 24)

﴾ سندھ کے مشہور ولی حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح حیات میں ہے کہ جب آپ حضرت شاہ عبدالکریم رحمۃ اللہ علیہ (بلوی والے) کے عرس کے موقع پر تشریف لے گئے سماع کے وقت آپ پر وجد کا اس قدر غلبہ ہوا کہ اپنے کچھ کپڑے (قمیص یا عمامہ وغیرہ) نذر کر دیے (اشعار) پڑھنے والے فقراء کی طرف پھینک دیئے۔ یہ دیکھ کر دوسرے لوگوں نے بھی کپڑے ان کی طرف پھینکے۔ یہاں تک کہ اس قدر کپڑوں کا وزن ہوگیا کہ اونٹ ہی اٹھا سکتا تھا (بھٹ دھنی، ص 56)

## ولی کی زیارت سے وجد

﴾ حضرت سلطان الاولیاء سید شاہ مردان شاہ اول رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (چھٹے پیر صاحب پاگارہ جو کہ حضرت کوٹ دھنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے لقب سے مشہور تھے) کے حالات زندگی میں مرقوم ہے کہ آپ دستور (Routine) کے مطابق 27 رجب کو مریدین کو زیارت سے مستفیض فرماتے اور نصیحت فرماتے تھے تو بہت سے فقراء پر وجد و حال طاری ہو جاتا تھا کئی بے ہوش ہو کر گر پڑتے تھے جبکہ گریہ وزاری تو جماعت میں عام ہوتی تھی۔ (تاریخ پاگاران: ص: 10)

﴾ حضرت سید پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ بھی وجدانی کیفیت میں رہا کرتے تھے۔ اس بارے میں آپ کے کئی واقعات بھی ہیں۔ تفصیلات (مہر منیر: ص 157)

☆ واصف علی واصف صاحب کی کتاب گفتگو میں بھی وجد اور وجدان کے متعلق لکھا ہے۔

(گفتگو: ج 10 ص 209 کاشف پبلی کیشنز)

حضرت بہاءالدین زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ کو بھی وجد طاری ہوا آپ اکثر استغراق کی حالت میں رہتے تھے۔ (اولیاء ملتان: ص 19 سنگ میل پبلیکیشنز)

ولی کامل حضرت شیخ سیف الدین رحمۃ اللہ علیہ (متوفی 1096ھ) جو کہ عروۃ الوثقی حضرت خواجہ محمد معصوم بن امام ربانی قدس سرہ کے صاحبزادے ہیں۔ آپ پر اکثر وجدانی کیفیت طاری رہتی تھی۔ کسی کی زبان سے لفظ اللہ سنتے تو آپ پر وجد طاری ہو جاتا تھا۔ بسا اوقات مرغ بسمل کی طرح تڑپنے لگتے۔ ایک مرتبہ آپ تہجد کیلئے اٹھے تو بانسری کی آواز سنی بیتاب ہو کر گر پڑے، جس سے دست مبارک پر چوٹ آ گئی۔ تو فرمایا کہ لوگ ہمیں بے درد کہتے ہیں، بے درد وہ خود ہیں جو سماع کی تاثیر پر صبر کرتے ہیں (علماء ہند کا شاندار ماضی: ج 1 ص 306، مقامات مظہری مترجم: ص 70)

حضرت مرزا مظہر جان جاناں شہید رحمۃ اللہ علیہ (متوفی 1195ھ) کی توجہ کی تاثیر سے لوگ بیتاب ہو جاتے اور کمال استغراق کی وجہ سے بے خود ہو کر گر پڑتے اور شوق کی حرارت دلوں کو راہ سلوک پر آمادہ کرتی اور محبت کی جاذبہ سے مقامات طے کرتے (مقامات مظہری: ص 44)

## توجہ سے وجد

ایک بار نماز فجر کے بعد ذکر و مراقبہ سے پہلے حضرت مرزا جان جاناں نے یہ فرماتے ہوئے مولوی کرامت علی صاحب پر توجہ فرمائی۔ کہ بحق بہاؤالدین میں تجھے بے محنت دوں گا۔ بقول مولوی صاحب میں بے ہوش ہو گیا۔ گویا میرا دل سینے سے باہر نکل گیا ہے مدت بعد ہوش میں آیا تو آپ حلقہ سے فارغ ہو چکے تھے اور میں دھوپ میں تھا (مقامات مظہری 206)

حضرت اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی 1127ھ) فرماتے ہیں کہ

ایک دفعہ علاؤالدین الخلوتی بروسہ شہر میں وعظ کیلئے منبر پہ بیٹھے، بہت سارے لوگ ان کی تقریر سننے کیلئے جمع تھے۔ حضرت خلوتی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک بار کہا یا اللہ، پوری جماعت پر ایک حالت طاری ہو گئی اور رقص کرنے (ناچنے) لگے۔ قریب تھا کہ اس آہ و بکا سے نہ لوٹتے۔ (تفسیر روح البیان، ص 398، 2-1)

حضرت عثمان ہارونی رحمۃ اللہ علیہ پر جب تواجد کی کیفیت طاری ہوئی تو لوگوں نے آپ کو برا بھلا کہا

شروع کردیا تو آپ نے یہ اشعار ارشاد فرمائے کہ

(1) نمی دانم کہ آخر چوں دم دیدار می رقصم
مگر نازم بآں ذوقے کہ پیش یار می رقصم

(2) بیا جاناں تماشا کن کہ در انبوہ جانبازاں
بصد ساماں رسوائی سر بازار می رقصم

(3) تو ہر دم می سرائی نغمہ و ہر بار می رقصم
بہر طرزی کی رقصانی من اے یار می رقصم

(4) تو آن قاتل کہ از بہر تماشہ خون من ریزی
من آں بسمل کہ زیر خنجر خونخوار می رقصم

(5) اگرچہ عالم قطرہ شبنم نپاید بر سر خارے
منم آں قطرہ شبنم بہ نوک خار می رقصم

(6) کجا رندی کہ پامالش کنم صد پارسائی را
زہے تقویٰ کہ من با جبہ و دستار می رقصم

(7) مرا خلقے ہمی گوید گدا چندی چہ می رقصی
بہ دلداریم اسرار ازاں اسرار می رقصم

(8) منم عثمان ہارونی و یار شیخ منصورم
ملامت می کند خلقے و من بر دار می رقصم

ترجمہ:۔

(1) میں نہیں جانتا کہ اپنے محبوب کے دیدار کے وقت کیوں رقص کرتا ہوں۔
مگر مجھے اس بات پر فخر ہے کہ یار کے سامنے رقص کرتا ہوں۔

(2) اے محبوب آپ جانبازوں کے جھرمٹ میں یہاں نظر فرمائیں۔
بے حساب رسوائی کے باوجود میں سب کے سامنے رقص کرتا ہوں۔

(3) آپ جب بھی نغمہ سرائی کرتے ہیں، میں ہر بار رقص کرتا ہوں۔
اے میرے پیارے! آپ کی ہر ادا پر میں رقص کرتا ہوں۔

(4) آپ وہ قاتل ہیں کہ اپنے دیدار سے میرا خون بہاتے ہیں۔
میں وہ مرغ بسمل ہوں کہ خون خوار تلوار کے نیچے بھی رقص کرتا ہوں۔

(5) اگرچہ تمام لوگ کانٹے کی نوک پر شبنم کا قطرہ نہیں پاتے۔
مگر میں کانٹے کی نوک پر شبنم کا قطرہ بن کر رقص کرتا ہوں۔

(6) آپ کہاں ہیں کہ میں آپ کی خاطر بے حساب پارسائی کو قربان کردوں۔

میری پرہیزگاری یہ ہے کہ میں جبہ و دستار کے ساتھ رقص کرتا ہوں۔

(7) مجھے لوگ یہ کہتے ہیں کہ اتنا رقص کیوں کرتے ہوں۔

میرے راز میرے یار کے پاس ہیں، میں ان اسرار کی وجہ سے رقص کرتا ہوں۔

(8) میں عثمان ہارونی ہوں اور شیخ منصور کا دوست ہوں۔

لوگ مجھے ملامت کرتے ہیں اور میں سولی پر بھی رقص کرتا ہوں۔

﴾ حضرت بابا بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ بھی رقص کرتے تھے اور اپنے حقیقی یار کو مناتے رہتے تھے۔ پنجابی کا شعر ہے

عشق ناے جھلے نی نمبر لے گئے

عقل منداں ایویں نی عمراں گالیاں

ترجمہ:۔ جو عشق میں پاگل ہیں وہی نمبر لے گئے، عقل مندوں نے تو ایسے ہی زندگیاں گزار دیں۔

شاعر کہتا ہے کہ

آکھدے نے لوکی ساڈوں نچڑاں حرام

پر آکھدائے عشق یار و نچو صبح تے شام

ترجمہ:۔ لوگ ہمیں کہتے ہیں کہ ناچنا حرام ہے، مگر عشق کہتا ہے کہ صبح و شام (محبوب حقیقی کی یاد میں) ناچتے رہو۔

اساں نچ نچ کے یار نوں منیدے آں ترجمہ:۔ ہم ناچ ناچ کر یار کو مناتے ہیں۔

﴾ حضرت میاں شیر محمد نقشبندی شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ ایک کامل ولی گزرے ہیں۔

آپ کو دن میں کئی کئی مرتبہ وجد ہوتا تھا کپڑے پھٹ جاتے مسجد کی صفیں لپٹی جاتیں آپ قبرستان کی طرف دوڑ جاتے اور کسی ٹوٹی قبر میں لیٹ جاتے۔ ایک دن وجد کی وجہ سے آپ حلوائی کے چولہے میں پڑے ہوئے تھے۔ (خزینہ معرفت، تذکرہ اولیا نقشبند ص 215)

☆ معلوم ہوا کہ آگ بھی اللہ والوں کا کچھ نہیں بگاڑ سکتی۔ والد صاحب بتاتے ہیں کہ سوہنا سائیں رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں ایک فقیر پیر بخش جن کا تعلق لاڑکانہ سے تھا اور وہ اعلیٰ تعلیم یافتہ تھے لیکن محبوب حقیقی کی محبت میں مجذوب بن گئے تھے جب لنگر کیلئے آگ جلائی جاتی تو اس میں سے انگارے نکال کے ہاتھوں میں اٹھا

کر گھوما کرتے تھے اور دوسرے فقرا کو کہتے کہ دیکھو میرے ہاتھ میں تو پھول ہیں۔ دوسرے فقراء انگارے دیکھ کر دور ہٹ جاتے تھے۔ اس کے علاوہ اسٹیشن سے دربار فقیر پور شریف کچھ فاصلے پر واقع ہے۔ لہذا ریل گاڑی جب درگاہ کے سامنے سے گزرتی تو چلتی ہوئی گاڑی سے چھلانگ (Jump) لگا دیتے۔ اور فرماتے کہ ایک گدھی مجھے دربار سے آگے لی جا رہی تھی لہذا میں چھلانگ لگا کر آ گیا ہوں۔ یاد رہے ان فقیر کا انتقال اسی دور میں ہوا ہے۔ معلوم ہوا کہ آج بھی ایسے لوگ موجود ہیں جن کا آگ بھی کچھ نہیں بگاڑ سکتی اور اگر عشق میں کہیں سے چھلانگ بھی لگا دیں تو بھی ان کو کچھ نہیں ہوتا۔

﴿ شیخ ابوالحسن نوری رحمۃ اللہ علیہ حالت وجد میں گنے کے کٹے ہوئے کھیت میں دوڑ پڑے، گنے کی جڑوں سے ان کے پاؤں بالکل کٹ گئے لیکن انھیں بالکل خبر نہ ہوئی (کیمیاء سعادت: ص 373 زاویہ پبلشرز)

﴿ حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے چند اشعار پڑھے گئے تو آپ کھڑے ہو گئے اور وجد کرنے لگے (عوارف المعارف باب 22 ص 327 مدینہ پبلشنگ کراچی)

﴿ مولانا بدرالدین سرہندی فرماتے ہیں کہ

خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1012ھ﴾ اگر کسی کی طرف نظر اٹھا کر دیکھ لیتے تو اس پر وجدانی کیفیت طاری ہو جاتی جو لوگ سے تماشے کیلئے دیکھنے آتے ان پر بھی یہ کیفیت طاری ہو جاتی (حضرات القدس: دفتر دوم: ص 221)

☆ آپ کی زیارت سے ہی کافی لوگوں کو وجد آ جاتا تھا (عمدۃ المقامات، الرسالۃ الغفاریہ)

﴿ مولانا صاحب مزید لکھتے ہیں کہ

امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت میر محمد نعمان رحمۃ اللہ علیہ کو کسی جگہ بھیجا۔ وہاں آپ کو بہت مقبولیت حاصل ہوئی۔ آپ کی صحبت میں فقراء پر بے حد وجد طاری ہوتا تھا حالت بیخودی میں لوگ اپنے کپڑے پھاڑ دیتے اور زمین پر تڑپتے تھے تماشائیوں اور منکرین پر بھی یہ کیفیت طاری ہو جاتی تھی۔ (حضرات القدس: دفتر دوم: ص 369)

﴿ حضرت شاہ غلام حسن سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت میں بھی لوگوں کو وجد ہوا کرتا تھا (عمدۃ المقامات ص 435)

﴾ایک مرتبہ شاہ غلام علی دھلوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1240ھ﴾ کا نام لیا گیا تو لوگ بے ہوش ہو گئے (مقامات مظہری:ص 201)

☆معلوم ہوا کہ صرف اللہ کے ولی کا نام لینے سے بھی وجد کی کیفیت طاری ہو سکتی ہے۔

﴾علامہ حبیب الرحمن گبول طاہری صاحب لکھتے ہیں کہ

طریقہ عالیہ نقشبندیہ کے مشہور بزرگ پیر فضل علی قریشی اور حضرت پیر عبدالغفار المعروف مٹھا سائیں اور حضرت اللہ بخش المعروف پیر سوہنا سائیں رحمۃ اللہ علیہم کے زمانہ میں بھی فقراء کو وجد ہوا کرتا تھا۔ (راہ حقیقت:ص 142)

﴾حضرت پیر طریقت ورہبر شریعت غلام حسین شاہ بخاری غفاری صاحب مدظلہ العالی (قمبر والے) جو کہ سندھ کی مشہور شخصیت ہیں آپ کی تقریر کے دوران بھی فقراء پر وجد کی کیفیت طاری رہتی ہے۔

﴾حضرت پیر طریقت الیاس قادری صاحب مدظلہ العالی (امیر دعوت اسلامی) پر بھی وجد اور تواجد کی کیفیت طاری ہوئی۔ جس کی عاجز کے پاس وڈیوز بھی موجود ہیں۔

﴾علامہ فیض احمد اویسی صاحب لکھتے ہیں کہ

حضرت خواجہ محکم الدین سیرانی رحمۃ اللہ علیہ بازار سے گزر رہے تھے ایک سبزی فروش آواز دے رہا تھا کہ سوئے پالک سوکھا (یہ سبزیوں کے نام ہیں) آپ کو وجد آ گیا۔ فراغت کے بعد آپ سے پوچھا گیا کہ آپ کو وجد کیوں آیا؟ آپ نے فرمایا یہ کہ رہا تھا جو ایک پل لک سو گیا وہ ہلاک ہو گیا۔ آپ کے اس طرح کے اور بھی بہت واقعات ہیں جو میں نے ذکر سیرانی میں درج کئے ہیں (وجد صوفیاء:ص 49)

☆معلوم ہوا کہ کسی کا کلام سن کر بھی وجد کی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔ جس طرح آپ کو بظاہر ایک عام بات پر بھی وجد آ گیا۔ اسی طرح عاجز نے ایک فقیر کے بارے میں سنا کہ وہ کسی گاڑی میں سفر کر رہے تھے گاڑی میں گانا چل رہا تھا کہ (آئی ہے تیری یاد آئی ہے) تو اس فقیر کو یہ الفاظ سن کر وجد آ گیا۔ کیونکہ اس فقیر کو ان الفاظ سے اللہ کی یاد آ گئی تھی۔

﴾علامہ فیض احمد اویسی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ

جو اللہ والوں پر اعتراضات کرتا ہے اسے اللہ تعالیٰ کی طرف سے سخت سزا ملتی ہے۔ فقیر نے اس موضوع پر کتابیں لکھی ہیں (1) گستاخوں کا برا انجام (2) بے ادب بے نصیب (وجد صوفیاء: ص 67)

## دارالعلوم دیوبند میں وجد

﴾ اشرف علی تھانوی صاحب کے واعظ میں ان کے سامعین پر اکثر گریہ اور بعض پر وجد اس حد تک طاری ہوتا تھا کہ لوٹنے تڑپنے لگ جاتے تھے۔ چنانچہ دارالعلوم دیوبند کے بڑے جلسہ دستار بندی میں حضرت مولانا موصوف کے وعظ میں ایک صاحب پر اس قدر کیفیت وجد طاری ہوئی کہ وہ کسی طرح فرو (ختم) نہ ہوئی یہاں تک کہ وعظ کا مجمع درہم برہم ہو گیا اور وعظ نا تمام ہی رہا۔ (اشرف السوانح ص 64، اقتباس رہنمائے سالکین)

﴾ نیز اس کتاب کے: ص 130, 131 میں مولانا خواجہ عزیز الحسن مجذوب صاحب نے دارالعلوم کانپور کے ایک طالب علم کا واقعہ لکھا ہے کہ بوستان کے درس میں اشعار سن کر وجد میں آ کر لاالہ الا اللہ کا ورد کرتے ہوئے تیزی سے بھاگتے ہوئے بازار کی طرف نکل گئے جو ملتا اسے یہی کہتے یہاں تک کہ ہندوؤں سے بھی لاالہ الا اللہ کہلوایا۔ نماز عصر کا وقت ہونے پر کہنے پر وضو تو کر لیا اور نماز کیلئے کھڑے ہو گئے لیکن نماز عجیب طرح پڑھی کہ اللہ اکبر کے بجائے آہ، آہ کہتے تھے اور بجائے تلاوت کے عشقیہ اشعار پڑھتے تھے حالانکہ اس سے قبل انہیں کبھی اشعار پڑھتے نہ سنا گیا تھا۔ اس نماز میں انہوں نے سجدے بھی بے تعداد کئے رات بھر یہی کیفیت رہی دوسرے روز جب کانپور کے درویش میاں خاکی شاہ سے کیفیت سلب کرائی گئی تو رات کو خواب میں اس طالب علم کو رسول اللہ ﷺ کی زیارت ہوئی اور فرمایا کہ اس فقیر سے کہہ دینا کہ کیا تمہاری کم بختی آئی ہے کہ ایسی نعمت کو سلب (ختم) کرتا ہے۔ (تلخیص رہنمائے سالکین)

﴾ مولوی عاشق الٰہی میرٹھی صاحب نے بھی ایک واقعہ لکھا ہیں جس میں رشید احمد گنگوہی صاحب کی تقریر سن کر بہت سارے لوگوں پر عجیب و غریب کیفیت طاری ہوگئی تھی تفصیلات (تذکرۃ الرشید ج 2، ص 250)



## منقبت اور وجد؟

☆ ہمارے بہت سارے بھائی یہ اعتراض کرتے ہیں کہ آپ لوگوں کو تلاوت اور نعت میں وجد نہیں ہوتا مگر جب مرشد کی منقبت شروع ہوتی ہے تو وجد شروع ہو جاتا ہے۔

جواب:۔ میرے پیارے بھائی پہلی بات تو یہ کہ عرس کے موقع پر جب ختم شریف کے بعد دعا ہوتی ہے تو اس میں ہر آنکھ اشکبار ہوتی ہے یہ بھی وجد کی ایک قسم ہے اور منقبت کے علاوہ بعض فقراء کو نعت میں بھی وجد ہوتا ہے، ہاں مگر منقبت میں زیادہ فقراء پر یہ کیفیت نظر آتی ہے۔ اس کے لئے دو (2) طرح کے جواب ہیں

(1) بجلی جب پاور ہاؤس سے نکلتی ہے تو اس وقت 33 ہزار وولٹ کی طاقت سے نکلتی ہے اور آگے چل کر 11 ہزار وولٹ ہو کر ٹرانسفارمر سے ہوتی ہوئی 220 وولٹ میں تبدیل ہو کر ہمارے گھروں میں آتی ہے۔ جس سے ہمارے بلب جلتے ہیں۔ اگر ہم میں سے کسی کا ہاتھ 220 وولٹ کی ننگی تار پر لگ جائے تو کیا برداشت ہوگا؟ ممکن ہے چند لمحوں کیلئے ہم برداشت کر پائیں۔ لیکن اگر ہمارا ہاتھ 11 ہزار یا 33 ہزار وولٹ کی تار سے لگ جائے تو برداشت کرنا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔ بالکل اسی طرح مرشد کامل کا فیض اللہ تعالیٰ اور آپ ﷺ کے فیض سے بہت کم ہوتا ہے۔ ہم وہ ہی برداشت نہیں کر پاتے اور وجد کی حالت طاری ہو جاتی ہے۔ تو اگر اللہ تعالیٰ یا آپ ﷺ کا فیض براہ راست (Direct) ہم پر ظاہر ہو جائے تو کس طرح برداشت کر سکیں گے۔ (اس طرح کی اور بھی بیشمار مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں)

(2) انسان پہلے فنا فی الشیخ کے مقام کو حاصل کرتا ہے جب یہ حاصل ہو جائے تو پھر مرشد کامل، آپ ﷺ کی بارگاہ میں پہنچا دیتے ہیں اور جب مسلمان فنا فی الرسول کے مقام پر پہنچتا ہے تو آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پہنچا دیتے ہیں۔ پھر بندہ فنا فی اللہ کے مقام کو پا لیتا ہے۔ جب تک مرشد کی محبت کامل نہیں ہوگی تب تک انسان اگلی منازل طے نہیں کر سکتا اسلئے بعض فقراء جب مرشد کی منقبت سنتے ہیں تو مرشد کی محبت میں وجد و رقص کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ کیونکہ پیر کامل کی محبت آنحضرت ﷺ کی محبت ہے اور آپ ﷺ کی محبت اللہ تعالیٰ کی محبت ہے۔ اس لئے سلسلہ عالیہ نقشبندیہ میں تصور شیخ اور محبت پیر کو بہت اہمیت دی جاتی ہے۔ لہذا ہمیں اپنے اپنے مرشد کامل کے ارشادات پر عمل کرنا چاہیے اور مرشد سے محبت اور قلبی تعلق کو

مضبوط بنانے کی کوشش کرنی چاہیے اور ہر اس کام سے دور رہنا چاہیے جو مرشد کو ناگوار لگتا ہو۔ شاعر کہتا ہے کہ

دعا منگیا کرو سنگیو کتے مرشد نہ رُس جاوے

جنہاں دے پیر رس جاندے او جیوندے وی مرے رہندے

ترجمہ:۔ دوستو دعا مانگا کرو کہ کہیں مرشد ناراض نہ ہو جائے جن کے پیر ناراض ہو جائیں تو وہ زندہ رہتے ہوئے بھی (روحانی طور پر) مردہ ہوتے ہیں۔

☆ بس مرشد سے کامل محبت، قلبی تعلق، محبت اور دیدار میں ہی سب کچھ ہے اگر ہم سمجھیں۔ تفصیلات کے لئے تصوف کی کتابیں مفید رہیں گی۔ خصوصا مرشد کامل کی ضرورت کیوں؟ (ضیاء القرآن پبلی کیشنز)



# حاصل کلام

اثر کرے نہ کرے سن تو لے میری فریاد ہے نہیں داد کا طالب یہ بندہ آزاد

مذکورہ بالا تمام دلائل اور واقعات سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہو گئی ہے کہ حقیقی وجد اور تواجد نہ تو آج کی کوئی نئی ایجاد ہے اور نہ ہی ناجائز ہے۔ لہذا اہل وجد اور تواجد پر نہ تو اعتراضات کئے جائیں اور نہ ہی ان کی مخالفت کی جائے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں سمجھنے کی توفیق عطا فرمائے اور عاجز کی اس چھوٹی سی کاوش کی غلطیوں اور کوتاہیوں کو درگزر فرماتے ہوئے اسے اپنی بارگاہ میں قبول و منظور فرمائے (آمین)

وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم

احقر العباد

محمد صدیق طاہری نقشبندی عفی لہ



ملاحظہ: مراجع صفحہ نمبر 75 پر ملاحظہ فرمائیں۔

# ایک کامل ولی کا تعارف

حضرت علامہ خواجہ محمد طاہر عباسی بخشی نقشبندی المعروف تجن سائیں مدظلہ العالی سندھ کے ایک صاحب طریقت، صاحب معرفت، صاحب اوصاف اور تصوف سے تعلق رکھنے والے، اسلام کی حقیقی تعلیمات کا درس دینے والے لوقت کے عظیم مصلح وروحانی شخصیت ہیں۔ آپ کی ولادت 21مارچ 1963ء کو لاڑکانہ میں ہوئی۔ آپ نے ابتدائی پرائمری تعلیم درگاہ فقیر پور شریف رادھن ضلع لاڑکانہ اور درس نظامی وعصری تعلیم اللہ آباد شریف کنڈیارو میں حاصل کی۔ ایم،اے، اسلامک اسٹڈیز میں آپ نے سندھ یونیورسٹی سے

پہلی (1st) پوزیشن حاصل کی۔ درس نظامی کی بالائی کتب کی تعلیم کے لئے المرکز القادریہ کراچی میں زیر تعلیم رہے۔ اس دوران آپ نے شیخ الحدیث علامہ سید منتخب الحق قادری، تاریخ کے مشہور استاد علامہ یحییٰ صدیقی، شیخ الادب مولانا سعید الرحمٰن اور دیگر اساتذہ کے پاس تفسیر، اصول تفسیر، حدیث، اصول حدیث، فقہ، اصول فقہ، فلسفہ، منطق، علم الکلام، ادب عربی، تاریخ اور صرف ونحو کی تعلیم حاصل کی۔ اس کے علاوہ آپ نے بین الاقوامی شہرت یافتہ مشہور ومعروف محقق اور نقاد محترم عبدالقدوس ہاشمی کے پاس تاریخ مذاہب عالم اور تقابل ادیان پر مکمل عبور حاصل کیا۔ آپ نے باطنی علوم کی منازل اپنے والد گرامی، اصلاح امت کا درد رکھنے والے مشہور ومعروف پیشوا حضرت اللہ بخش المعروف سوہنا سائیں رحمۃ اللہ علیہ کے پاس طے کیں۔ حضور سوہنا سائیں نے آپ کو تین مرتبہ خلافت سے نوازا۔ حضور سوہنا سائیں کی وفات کے بعد (جو کہ 1983ء میں ہوئی) قبلہ تجن سائیں کو آپ کا نائب وجانشین مقرر کیا گیا اور سوہنا سائیں کے تمام خلفاء نے آپ کے دست اقدس پر بیعت فرمائی۔

حضرت خواجہ محبوب تجن سائیں کا پیغام بہت سادہ اور تبلیغ وتعلیم بہت مسحور کن ہے کہ ہم سب اپنے اعمال کا اعادہ کر کے اپنی کوتاہیوں اور خامیوں پر نظر رکھیں۔ کسی دوسرے فرقے یا مذہب کو برا نہ کہیں، صرف اپنے کردار، ایمان اور دیگر انسانوں کی فلاح کو مدنظر رکھیں۔ اپنی ذات، اپنی طاقت اور اپنی حیثیت سے خلق خدا کو نقصان نہ پہنچائیں خاموشی سے اپنی صلاحیتوں کے ذریعے زیر زمین بہنے والے چشمے کی طرح دوسروں کو

سیراب کرتے رہیں۔ دین و دنیا کی بہتری کیلئے ہمیشہ ذکر قلبی کرتے ہوئے اللہ سے اپنا رابطہ قائم رکھیں۔ ﴿ذکر قلبی ایسا ذکر ہے جس سے دل کی اصلاح ہوتی ہے اور انسان ہر وقت دل میں اللہ تعالیٰ یعنی اپنے محبوب حقیقی کو یاد کرتا رہتا ہے، جب ایک مرتبہ یہ دل زندہ ہو جائے تو پھر کبھی نہیں مرتا اگر چہ انسان کی موت واقعہ ہو جائے تب بھی یہ دل دھڑکتا رہتا ہے۔ اس کا مشاہدہ کئی ڈاکٹروں نے بھی کیا ہے جو اس کے چشم دید گواہ ہیں﴾۔

﴾اور نبی کریم ﷺ کی سنتوں پر عمل کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب ﷺ کی رضا حاصل کریں۔

حضرت محبوب جن سائیں دامت برکاتہم العالیہ کی تعلیمات محبت، اخوت، ہمدردی اور مساوات پر مشتمل ہیں اور منافقت و منافرت سے مبرا اور ان کی اپنی حلیمیت، متانت اور جاذب نظر شخصیت کی طرح پر سکون اور مسحور کن ہیں۔ جن سے انسان کے اندر تسلی و تشفی پیدا ہوتی ہے جو اسے پاک و شفاف بنانے میں معاونت کرتی ہے۔ آپ کی صحبت میں آنے سے کئی گناہ گار نیکوکار بن گئے ہیں، کئی بے نمازی نماز پابندی سے ادا کر رہے ہیں۔

بہر کیف آپ اس ولی کامل کی زیارت کر کے دیکھیں اور پھر اپنے دل سے اس شخصیت کے بارے میں پوچھئے گا کہ وہ کیا کہتا ہے؟



## ﴿مراجع﴾


| نام کتاب | مصنف / مؤلف / مترجم |
|---|---|
| القرآن الکریم | |

### ﴿کتب التفاسیر﴾

| نام کتاب | مصنف / مؤلف / مترجم |
|---|---|
| تفسیر کبیر | علامہ فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 606ھ﴾ |
| تفسیر قرطبی | ابو عبد اللہ محمد بن احمد القرطبی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 671ھ﴾ |
| تفسیر ابن کثیر | اسماعیل بن عمر بن کثیر رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 774ھ﴾ |
| روح البیان | حضرت علامہ اسماعیل حقی بروسوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1137ھ﴾ |
| تفسیر مظہری | قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1225ھ﴾ |
| تفسیر روح المعانی | شہاب الدین محمود بن عبد اللہ الآلوسی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1270ھ﴾ |
| جلالین کلاں | |
| تفسیر نعیمی | علامہ نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1368ھ﴾ |
| تفسیر ضیاء القرآن | علامہ پیر کرم شاہ الازہری رحمۃ اللہ علیہ |

### ﴿کتب احادیث﴾

| نام کتاب | مصنف / مؤلف / مترجم |
|---|---|
| صحیح بخاری شریف | امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 256ھ﴾ |
| صحیح مسلم شریف | امام مسلم بن الحجاج القشیری النیسابوری رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 261ھ﴾ |
| سنن ابی داؤد | امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث سجستانی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 275ھ﴾ |
| سنن ابن ماجہ | امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 273ھ﴾ |
| ترمذی الجامع الصحیح | امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 279ھ﴾ |
| شمائل ترمذی | امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 279ھ﴾ |
| مسند احمد بن حنبل | امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 241ھ﴾ |

| | |
|---|---|
| مصنف ابی شیبہ | امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 235ھ﴾ |
| مسند البزار | امام ابوبکر احمد بن عمرو بن عبدالخالق بزار رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 292ھ﴾ |
| السنن الکبری للنسائی | امام ابوعبدالرحمن بن احمد شعیب نسائی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 303ھ﴾ |
| ابویعلی المسند | شیخ الاسلام ابویعلی احمد بن علی موصلی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 307ھ﴾ |
| مستخرج ابی عونہ | ابوعوانہ یعقوب بن اسحاق بن ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 316ھ﴾ |
| الفوائد الشہیر | ابوبکر محمد بن عبداللہ بن ابراہیم البزار رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 354ھ﴾ |
| طبرانی المعجم الکبیر | امام ابوالقاسم سلمان بن احمد طبرانی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 360ھ﴾ |
| المعجم الاوسط | امام ابوالقاسم سلمان بن احمد طبرانی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 360ھ﴾ |
| معجم ابن مقری | ابوبکر محمد بن ابراہیم بن علی المقری رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 381ھ﴾ |
| حاکم المستدرک | امام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 405ھ﴾ |
| ابونعیم حلیۃ الاولیاء | امام ابونعیم احمد بن عبداللہ اصفہانی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 430ھ﴾ |
| السنن الکبری للبیہقی | امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 458ھ﴾ |
| الآداب للبیہقی | امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 458ھ﴾ |
| بیہقی شعب الایمان | امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 458ھ﴾ |
| دیلمی الفردوس | حافظ ابوشجاع شیرویہ بن شہردار بن شیرویہ دیلمی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 509ھ﴾ |
| شرح السنۃ | امام ابومحمد حسین بن مسعود بغوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 516ھ﴾ |
| الاحادیث المختارہ | امام ضیاء الدین محمد بن عبدالواحد مقدسی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 643ھ﴾ |
| الترغیب والترہیب | امام زکی الدین عبدالعظیم بن عبدالقوی منذری رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 656ھ﴾ |
| صحیح ابن حبان | علامہ امیر علاؤ الدین علی بن بلبان فارسی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 739ھ |
| ہیثمی مجمع الزوائد | حافظ نورالدین علی بن ابی بکر رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 807ھ﴾ |
| عجلونی کشف الخفاء | شیخ اسماعیل بن محمد عجلونی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1162ھ﴾ |

## ﴿ کتب فتاوی ﴾

| | |
|---|---|
| مجموعۃ الفتاوی | تقی الدین احمد ابن تیمیہ ﴿متوفی 728ھ﴾ |
| فتاویٰ تاتارخانیہ | علامہ عالم بن العلاء الانصاری الدھلوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 786ھ﴾ |
| الحاوی للفتاوی | امام جلال الدین عبدالرحمٰن السیوطی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 911ھ﴾ |
| فتاوی حدیثیہ مصریہ | شیخ الاسلام احمد بن محمد بن علی بن حجر ہیتمی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 974ھ﴾ |
| وجیز الصراط | علامہ احمد بن ابی سعید المعروف ملا جیون رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1130ھ﴾ |
| حاشیہ طحطاوی | سید احمد بن محمد بن اسماعیل طحطاوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1231ھ﴾ |
| فتاوی شامی | علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1252ھ﴾ |
| فتوی تنقیح حامدیہ | علامہ حامد بن علی بن عبدالرحمٰن آفندی عمادی حنفی مفتی دمشق وشام |
| فتاوی رضویہ | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1340ھ﴾ |
| فقہ علی مذاہب اربعہ | علامہ عبدالرحمٰن جزیری رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1360ھ﴾ |
| فتاوی امجدیہ | مولانا امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1368ھ﴾ |
| فتاوی خیریہ | علامہ خیر الدین رملی رحمۃ اللہ علیہ |
| فتاوی قاسمیہ | حضرت قبلہ مفتی محمد قاسم مشوری رحمۃ اللہ علیہ |
| تنویر الفتاوی | حضرت علامہ مفتی منور حسین شاہ سواتی صاحب مدظلہ العالی |
| فتاوی رشیدیہ | مولوی رشید احمد گنگوہی صاحب |
| امداد الفتاوی | مولوی اشرف علی تھانوی صاحب |

فتاوی دیوبند پاکستان المعروف بہ فتاوی فریدیہ — مولوی مفتی فرید صاحب

## ﴿ کتب تصوف ﴾

| | |
|---|---|
| کشف المحجوب | شیخ ابوالحسن داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی تقریباً 470ھ﴾ |
| منازل السائرین | ابی اسماعیل عبداللہ بن محمد الانصاری الھروی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 481ھ﴾ |

| | |
|---|---|
| احیاء العلوم | امام محمد بن محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 505ھ﴾ |
| کیمیائے سعادت | امام محمد بن محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 505ھ﴾ |
| فتوح الغیب | محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 561ھ﴾ |
| عوارف المعارف | شیخ الشیوخ شہاب الدین عمر بن محمد سہروردی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 632ھ﴾ |
| بزم اولیاء | امام عبداللہ بن اسعد یافعی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 768ھ﴾ |
| مثنوی شریف | مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 672ھ﴾ |
| مکتوبات | امام ربانی احمد سرہندی فاروقی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1034ھ﴾ |
| اخبار الاخیار | شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1052ھ﴾ |
| فقہ و تصوف | شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ۔ مترجم عبدالحکیم شرف قادری قدس سرہ |
| مکاتیب شریفہ | حضرت شاہ غلام علی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1240ھ﴾ |
| تنبیہ المنکرین عن | حضرت علامہ مولانا عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ آف مانکی شریف ﴿متوفی 1347ھ﴾ |
| حقوق المرشدین | " " " " " " |
| قطب الارشاد | حضرت عارف باللہ علامہ فقیر اللہ صاحب حنفی رحمۃ اللہ علیہ |
| الرسالۃ الغفاریہ | حضرت مولانا محمد صالح صاحب رحمۃ اللہ علیہ |
| اولیاء ملتان | بشیر حسین ناظم، ایم۔اے |
| مہر منیر | سوانح حیات حضرت سید پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ مرتب: علامہ فیض احمد فیض |
| راہ و رسم منزل ہا | علامہ پیر سید نصیر الدین نصیر گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ |
| وجد صوفیاء کا جواز | علامہ فیض احمد اویسی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 2011ء﴾ |
| تصوف و طریقت | حضرت علامہ شاہ تراب الحق قادری صاحب |
| فضیلت الذاکرین | حضرت علامہ مفتی محمد غلام فرید ہزاروی |
| مرشد کامل کی ضرورت کیوں؟ | علامہ حافظ نذیر احمد سیفی صاحب |

| | |
|---|---|
| جلوہ گاہ دوست | حضرت علامہ پیر طریقت و رہبر شریعت خواجہ محمد طاہر بخشی عباسی نقشبندی مدظلہ العالی |
| راہ حقیقت | علامہ حبیب الرحمن گبول طاہری صاحب |
| الفت جو آواز | حضرت علامہ پیر کرم اللہ المعروف دلبر سائیں |
| مخزن طریقت | علامہ مولانا محمد ظفر عباس محمدی سیفی صاحب |
| تحفۃ الاحیاء | علامہ سید عبدالحق حنفی ترمذی سیفی صاحب |
| رہنماء سالکین | مولوی حاجی عبدالشکور صاحب |
| الکشف فی مہمات التصوف | مولوی اشرف علی تھانوی صاحب ﴿متوفی 1332ھ﴾ |
| شریعت و طریقت | مولوی اشرف علی تھانوی صاحب |

﴿متفرق﴾

| | |
|---|---|
| رشحات | شیخ فخر الدین علی بن حسین المشہور واعظ کاشفی رحمۃ اللہ تعالی علیہ |
| حدیقۃ الندیہ | علامہ عبدالغنی نابلسی حنفی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1141ھ﴾ |
| مقامات مظہری | حضرت شاہ غلام علی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1240ھ﴾ |
| انوار قدسیہ | حضرت علامہ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ |
| حضرات القدس | مولانا بدر الدین سرہندی رحمۃ اللہ علیہ |
| ولیوں کے حالات | عبدالرحمن شوق (امرتسری) |
| کلیات اقبال | ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ ﴿متوفی 1938ء﴾ |
| گفتگو | واصف علی واصف صاحب |
| امداد المشتاق | مولوی اشرف علی تھانوی صاحب |
| تبلیغی نصاب | علامہ زکریا صاحب |
| کمال الشیم | مترجم خلیل احمد سہارنپوری |
| تذکرۃ الرشید | مولوی عاشق الٰہی میرٹھی صاحب |



تصوف وطریقت، درس مکتوبات امام ربانی علیہ الرحمۃ، حالات مشائخ نقشبند، مختصر معمولات، ایصال ثواب، ختم خواجگان پر ایک مختصر اور جامع کتاب

## جلوہ گاہِ دوست

مؤلف

سالار سلسلہ عالیہ نقشبندیہ

خواجہ محمد طاہر بخشی نقشبندی المعروف سجن سائیں دامت برکاتہم عالیہ

سجادہ نشین درگاہ اللہ آباد شریف، کنڈیارو، سندھ

ناشر:۔ ادارۃ المعرفۃ پبلیکیشنز

---

روحانیت کے موضوع پر ایک بہترین رسالہ جس میں روحانیت کے بارے میں ہونے والے غلط نظریوں کا رد کیا گیا ہے اور حقیقی روحانیت کو بڑے ہی پیارے انداز میں بیان کیا گیا ہے

## روحانیت کیا؟

مؤلف

ڈاکٹر جمیل احمد خان

ناشر:۔ طاہری پبلیکیشن حیدرآباد

## INTRODUCTION

Hazrat Khowaja Muhammad Tahir Abbasi Bakhshi Naqshbandi alias Sajjan Sain May his shadow be extended belongs to a gentleman having wisdom,religion and mystic and imparting accurate lessons of Islamic teachings,great reformer of the age and a spiritual personality. He was born on 21st March 1963 at Larkana. He acquired the basic primary education at Dargah Faqirpur Sharif Radhan district Larkana and Islamic and the education of time at Allahabad Shareef,Kandyaro. He obtained his Master's degree in Islamic Studies from the University of Sindh and secured 1st position. He studied the upper Islamic subjects at Al Markaz ul Qadria Karachi. During this period he studied the commentary (Tafseer,and its principles,Hadith(Narration of saying of Holy Prophet Muhammad (P.B.U.H) and its principles) jurisprudence and its facts,philosopy,logic,knowlage of conversation,Arabic literature, History and Sarf,Nahu (Grammar of Arabic)from a venerable narrator Hazrat Allama Molana Muntakhibul Haq Qadri,Allama Syed Yahya of renound teacher of History and Saeed-ur-Rehman,learned scholar of literature and other teachers Besides this,he studied the History of World Religions from reverend Abdul Quddus Hashmi a research scholar and a critic of international fame and became an authority on comparative religions. He passed the stage of intrinsic and spiritual knowledge from his father Hazrat Allah Bakhsh alias Sohna Sain (may Allah keeps on illuminating his resting place) His holiness Sohna Sain has favored him as his caliph thrice. After the death of Sohna Sain he has been nominated as his successor and every disciple and caliph took the oath of allegiance on his very sacred hand.

The message of Hazrat Khowaja Sajjan Sain is very simple and preaching and teaching is very fascinating that we should repeat our deeds and keep an eye on our deficiencies and imperfections. Never disgrace any sect or religion,always keep in view of your character, faith and the welfare of other human beings. Do not hurt the creatures of Allah from your personality,power and status. Bloom others like in under ground stream with your virtuous qualities. Always establish your cordial relation with Allah for the betterment of your religion and the life of world. This cordial relation is such a thing through which the instinct is reformed and a human always keep on remembering God. When this inner is alive it never expires. If a man dies even than the heart of such person beats (This has been physically observed by doctors in many cases).Always act on the traditions of Prophet Muhammad (Peace be upon Him).The teachings of worthy Sajjan Sain comprises of love,brotherhood,sympathy and equality and aloof from hypocrisy and hatred and his on gentleness depth of thought and attractive visionary personality is quite satisfied and fascinating. These developed a consolation and satisfaction in the inner of a man and this helps to make his cheste clean and transparent. Anyhow you are requested to pay a visit to this perfect learned saint and then ask your inner about this personality.